# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2018**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: I-N 15: Al-Fiqah Uloom ul Fiqa (New Course 2015)**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

---

**سوال:1 (معروضی)** درج اجزا میں دس اجزاء کے اس طرح جواب دیں جز والف اور جزو ب سے **تین تین** اور جزو ج سے **چار** سوالات کے جواب دیں 20

الف:

۱) فقہ کے لغوی اور اصطلاحی معنیٰ (تعریف) لکھیے
۲) فقہ بعہد نبوی کا دورانیہ لکھیے
۳) عہد صحابہؓ کے دو ممتاز فقہاء کے اسماء گرامی مع سالِ وفات تحریر کیجیے
۴) امام شافعیؒ کا پورا نام اور سالِ وفات لکھیے
۵) دورِ حاضر کے کسی پاکستانی فقیہ کا نام لکھیے
۶) فقہ جعفریہ کے امام کا اسمِ گرامی کیا ہے

ب:

۱) اصول الشاشی کے مصنف کا پورا نام اور سالِ وفات لکھیے
۲) اجماع کی تعریف کیجیے
۳) ظاہر و نص کی تعریف کیجیے
۴) مشترک اور مئول کی تعریف کیجیے
۵) سنت کی حجیت پر ایک آیتِ کریمہ پیش کیجیے
۶) حقیقت کی دو قسموں کے نام بتائیے

ج:

۱) پاک اشیاء کے حلال ہونے کے بارہ میں قرآن کریم کی ایک آیتِ مبارکہ نقل کیجیے
۲) ضرورۃ کی تعریف اور اس کا حکم لکھیے
۳) شراب کی حرمت پر ایک آیت اور ترجمہ لکھیے
۴) اعضاء کی منتقلی کے بارہ دورِ جدید کے فقہاء کی کیا رائے ہے
۵) طافی سے کیا مراد ہے، فقہاء اربعہ کے اس کا کیا حکم
۶) الدباء اور انقر سے کیا مراد ہے
۷) حق کے لغوی معنیٰ بیان کیجیے
۸) حق کا لفظ قرآن کریم میں جن معنیٰ میں استعمال ہوا ہے، ان میں سے کوئی سے دو لکھیے

**حصہ اول انشائیہ (تاریخ الفقہ)**

**سوال:2** عہدِ تابعین میں فقہ اسلامی کے امتیازات، ماٰخذ اور اس دور کے ممتاز فقہاء کے اسماء گرامی تحریر کیجیے 10

**یا**

عہدِ تدوین میں فقہ حنفی اور فقہ مالکی کے امتیازات، ماٰخذ اور خصوصیات تحریر کیجیے

**سوال:3** درج ذیل میں سے ایک پر نوٹ لکھیے:

الف: دورِ جدید کے فقہاء میں سے مصطفیٰ الزرقاء کی خدمات
ب: مفتی سیاح الدین کاکا خیل کی خدمات 10

**PTO**

## حصہ دوم انشائیہ (اصول الفقہ)

سوال:4 عبدالوہاب خلاف کی اصول الفقہ اورالوجیز کی روشنی میں کتاب اللہ یا اجماع کی تعریف کریں اوراسکی اہمیت وحجیت پرمدلل بحث کریں 10

سوال:5 درج ذیل میں سے کسی ایک پرنوٹ تحریر کیجیئے

الف:حقیقت ومجاز (تعریف،اقسام،مثالیں) ب:مشترک ومئول (تعریف ومثالیں) 10

## حصہ سوم انشائیہ (متن الفقہ)

سوال: 6 درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجیئے،اور فقہی اختلاف کی وضاحت کیجیئے: 15

وقد اختلف الفقهاء فی اکل لحمها .فاباح المالکیه، کما تقدم اکل لحم الجلالة و کرهها مالک،واحمد فی روایة عنه و الحنفیه و الشافعیه، و حرمها الحنابله وسبب اختلافهم معارضة القیاس للاثر

**یا**

ویکره تحریماعند الحنفیة اکل الخبز المعجون بالخمر لوجود ذرات الخمر فیه وفیه التعذیر ویحرم ذالک عند غیر الحنفیة ، ولاحد فیه عند الکل والخلاف فی التسمیة والاصطلاح فقط

سوال:7 درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجیئے،اور واضح کیجیئے کہ مضطرشخص کے لیئے حالت اضطرار میں حرام چیز کے حلال ہونے کے قواعد وضوابط کیا ہیں: 15

ان تکون الضرورة قائمة لا منتظرة فی المستقبل ای ان یحصل فی الواقع خوف الهلاک علی النفس او المال بغلبة الظن بحسب التجارب او التحقق من خطر التلف لولم یاکل ویکفی فی ذالک الظن کما فی الاکراه علی اکل الحرام فلا یشترط وفیه التیقن ولاالاشراف علی الموت بل لو انتهی الی هذه الحالة لم یفد الاکل

**یا**

درج ذیل فقہی عبارت کا بامحاورہ اردو ترجمہ کیجیئے،وھبہ الزحیلی نے حق کی مختلف تعریفیں بیان کی ہیں،ان کو نقل کیجیئے نیز یہ بھی واضح کیجیئے کہ زحیلی نے کس تعریف کو بہتر قرار دیا ہے اور کیوں

واما عند الفقهاء فقد ورد تعریف للحق عند بعض المتاخرین فقال: الحق: هو الحکم الثابت شرعاولکنه تعریف غیر جامع ولا شامل لکل مایطلق علیه لفظ الحق عند الفقهاء فقد یطلق الحق علی المال المملوک وهو لیس حکما .

سوال: 8 درج ذیل میں سے ایک پرنوٹ لکھیئے: 10

الف: طلاقِ ثلاثہ،احکام ومسائل

ب:تشریح اعضاء۔۔احکام ومسائل

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2018**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: II-N-15 (Dawah Tul Irshad) New Course**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 75**

---

**نوٹ: کل چار سوالات حل کریں پہلا سوال لازمی ہے۔ پہلے سوال کے پندرہ اور باقی سوالات کے بیس، بیس نمبر ہیں۔**

سوال نمبر:۱ کوئی سے دس سوالات کے جوابات دیں (۱۵)

(الف) حضرت محمد ﷺ کے علاوہ کس پیغمبر کے اسوہ کو قرآن نے اسوہ حسنہ کہا ہے؟

(ب) تاریخ انسانی میں انکارِ دعوتِ پیغمبر پر سب سے پہلا عذاب کس قوم پر آیا؟

(ج) حضرت خدیجہؓ کی وفات کے سال کو کس نام سے یاد کیا جاتا ہے؟

(د) ہر قل کے نام رسول اللہ ﷺ کا دعوتی مکتوب لے کر کون سے صحابی گئے؟

(ھ) نبی ﷺ کا مدنی دورِ دعوت کتنے سال پر محیط ہے؟

(و) غارِ ثور میں رسول اللہ ﷺ نے کتنی راتیں گزاریں؟

(ز) وفد نجران کے لوگ کس مذہب سے تعلق رکھتے تھے؟

(ح) حسن البناؒ نے معروف دعوتی و دینی تحریک کی بنیاد رکھی؟

(ط) غزواتِ رسول اللہ ﷺ میں یہود کے خلاف کی گئی جنگوں میں سے دو کا نام لکھیں؟

(ی) دونوں کتابوں کے مصنفین کا نام لکھیں۔(۱)اصول الدعوۃ (۲)منہاج السنۃ

(ک) آیت اعراب کے ساتھ مکمل کریں۔ اِنَّآ اَرۡسَلۡنٰکَ ----------وَسِرَاجًا مُّنِیۡرًا

(ل) حدیث "قُوۡلُوۡا لِلنَّاسِ حُسۡنًا" کا اردو ترجمہ لکھیں۔

سوال نمبر ۲۔ دعوت کے قرآنی مترادفات کیا ہیں؟ قرآن کی روشنی میں تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۳۔ حضرت موسیٰؑ کا دعوتِ حق کا اسلوب کیا تھا؟ وہ کن کن مراحل دعوت سے گزرے؟ تفصیلی نوٹ لکھیں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۴۔ مکتوباتِ نبوی ﷺ کی دعوتی و دینی اہمیت پر تفصیلی نوٹ قلم بند کریں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۵۔ حضرت مصعب بن عمیر رضی اللہ عنہ کی دینی و دعوتی خدمات پر تفصیل سے روشنی ڈالیں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۶۔ شاہ ولی اللہؒ کی شخصیت کن تجدیدی کارناموں کے باعث مشہور ہے۔ مفصل جائزہ لیں۔ (۲۰)

سوال نمبر ۷۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں (۱۰+۱۰)

۱۔ اہل کفر سے سماجی تعلقات کے نبوی اصول ۲۔ الاخوان المسلون (۳) تبلیغی جماعت



# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II A/2018**

**Examination:- M.A./M.Sc.**

**Roll No. ....................**

**Subject: Islamic Studies**

**PAPER: III-N-15 (Islam & Modern Economic Thought & Movements) New Course**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

---

**نوٹ: سوال نمبر ایک لازمی ہے۔ بقیہ سوالات میں سے کوئی سے چار سوالات کے جوابات مطلوب ہیں۔**

سوال نمبر 1: کوئی سے دس سوالات کے مختصر جوابات دیجئے۔ 20

1۔ صرف دولت کے حوالے سے کسی ایک قرآنی آیت کا متن مع ترجمہ لکھیں ۔

2۔ محنت کی عظمت کے حوالے سے کسی ایک حدیث کا متن مع ترجمہ لکھیں ۔

3۔ اسلامی معاشیات کت موضوع پر امام ابو یوسف اور ابو عبید قاسم السلام کی کتب کے نام لکھیں ۔

4۔ جزیہ اور خراج مین کیا فرق ہے ۔

5۔ اسلامی ریاست میں زمین کی چھ اقسام میں کسی دو کے نام بتائیے ۔

6۔ ارکان بیع کون کون سے ہیں ۔

7۔ شراکت کی بنیادی طور پر کتنی اقسام ہیں ۔

8۔ سرمایہ دارانہ نظام معیشت کی کوئی سی دو خصوصیات لکھیں ۔

9۔ تکافل بالعموم کن دوصورتوں پر کام کرتا ہے ۔

10۔ آدم سمتھ نے اپنی کتاب میں علم معاشیات کو کن چار حصوں میں تقسیم کیا ہے ۔

11۔ لگان کی تعریف لکھیں ۔

12۔ ھبہ کی تعریف لکھیں ۔

13۔ اسلام میں ورثا کی تقسیم کیا ہے ۔

سوال نمبر 2۔ علم معاشیات کا تعارف اور ارتقا کے حوالے سے مغربی مفکرین کی آرا پیش کریں۔ نیز ان کی خوبیوں اور خامیوں کا بھی احاطہ کریں۔ 20

سوال نمبر 3۔ اسلامی تعلیمات کی روشنی میں معیشت و تجارت کی دینی و اخلاقی بنیادوں بالخصوص عدل و احسان کی معاشی اقدار کی روشنی میں تفصیلی نوٹ لکھیں ۔ 20

سوال نمبر 4۔ اشتراکی نظریات کا انسانی تاریخ اور اس کی معاشی درجہ بندی پر کس قدر اثر انداز ہوتے ہیں ۔ تعارفی جائزہ پیش کریں ۔ 20

سوال نمبر 5۔ مضاربت سے کیا مراد ہے ۔ مضاربت کی شرائط اور عملی اطلاعات کے متعلق اسلامی تعلیمات کا احاطہ کریں ۔ 20

سوال نمبر 6۔ سود سے کیا مراد ہے سود کے معاشی نقصانات کا قرآن و سنت کی روشنی میں جائزہ کریں ۔ 20

سوال نمبر 7۔ اسلامی ارکان میں زکوۃ کی اہمیت ، فوائد اور مالیاتی نظام پر اثرات کا مفصل تجزیہ کریں ۔ 20

سوال نمبر 8۔ دو پر جامع نوٹ لکھیں ۔ 20

۱) شاہ ولی اللہ کے معاشی افکار ۲) قسطوں کے کاروبار کی شرعی حیثیت ۳) تکافل

سوال نمبر 9۔ کوئی سے دو عنوانات پر نوٹ لکھیں۔ 20

۱) پاکستان کے نظام مالیات کا تنقیدی مطالعہ ۲) اسلام اور ٹیکس ۳) محنت کی عظمت

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2018**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

**Roll No. .....................**

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: IV-1N-15 (Islam & Science) New Course**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

**پہلا سوال لازمی ہے۔ باقی میں سے چار سوالات کے جوابات دیجئے۔ تمام سوالوں کے نمبر برابر ہیں۔**

سوال 1۔ درج ذیل میں سے صرف دس اجزاء کے مختصر جوابات دیجئے۔

i)۔ لفظ "سائنس" کی انگریزی زبان میں تعریف لکھیے۔

ii)۔ نظم کائنات کے منظم ہونے کے مضمون پر ایک آیت مع ترجمہ تحریر کیجئے۔

iii)۔ زراعت سے متعلق قرآنی آیت لکھیے۔

iv)۔ علم جغرافیہ میں اندلس کے دو مشہور جغرافیہ دان اور ان کی کتابوں کے نام لکھیں۔

v)۔ علم ریاضیات کا لفظی و اصطلاحی معنیٰ بیان کیجئے۔

vi)۔ علم فلکیات میں اصطرلاب اور رصد گاہ سے کیا مراد ہے؟

vii)۔ ہسپانیہ میں اسلامی فن تعمیر کی شاہکار دو عمارات کے نام لکھیے۔

viii)۔ حسین نصر اور فلیپ کے ہٹی کی کتب کے نام لکھیے۔

ix)۔ "القانون فی الطب" کے اہم ترین حصوں کے نام لکھیے۔

x)۔ علم زراعت کی ترقی کے لیے حضرت عمر فاروقؓ کے دو اقدامات تحریر کیجئے۔

xi)۔ انعطافِ نور (Reflection of Light) کے بارے میں ابن الہیثم نے کیا نظریہ پیش کیا؟

xii)۔ علمِ جغرافیہ کی تعریف بیان کیجئے۔

xiii)۔ درج ذیل کتب کے مصنفین کے نام لکھیے: طب العرب (اردو)؛ The Making of Humanity

xiv)۔ فن اسلحہ سازی میں مسلمانوں کے کارنامے چار نکات میں بیان کیجئے۔

سوال 2۔ مسلمان سائنسی علوم کے حقیقی بانی ہیں اور قرآنِ حکیم نے سائنسی علوم کو بنیاد فراہم کی ہے۔ واضح کیجئے۔

سوال 3۔ حیاتِ انسانی کے آغاز و ارتقاء کے بارے میں ڈارون کے نظریات کا اسلامی تعلیمات کی روشنی میں جائزہ لیجئے۔

سوال 4۔ علم کیمیا میں مسلمانوں کی گراں قدر خدمات کا جائزہ پیش کیجئے۔

سوال 5۔ ابوریحان البیرونی کے مختلف علوم و فنون میں علمی و عملی حاصلات کو بیان کیجئے۔

سوال 6۔ قرونِ وسطیٰ کے معروف سائنس دان عمر خیام کے علمی کمالات کو بیان کیجئے۔

سوال 7۔ "قرونِ وسطیٰ میں مسلمانوں نے فنِ تعمیر کو نئی جدتوں سے روشناس کرایا"۔ تفصیلی خاکہ بیان کیجئے۔

سوال 8۔ درج ذیل میں سے کسی ایک پر نوٹ لکھیے۔ الف۔ ڈاکٹر عبدالقدیر خان ب۔ مسلم دنیا میں سائنسی ترقی کی صورتحال ج۔ التصریف لمن عجز عن التالیف



# UNIVERSITY OF THE PUNJAB

**Part-II A/2018**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: IV-2N-15 [Islam & Philosophy (New Course)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

**نوٹ: کل پانچ سوالات حل کریں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ تمام سوالات کے نمبر مساوی ہیں۔**

سوال نمبر ۱:

(الف) درج ذیل اصطلاحات میں سے صرف پانچ کی وضاحت کریں۔ (۱۰)

مشائین، دیومالا، جوہر، عرض، واجب، علم الکلام، محال

(ب) درج ذیل میں سے دس سوالات کے مختصر جوابات دیں۔ (۱۰)

(۱) انکساغورس کے فلسفے کی خاص بات کس چیز کا تصور ہے؟

(۲) مشہور نظم اوڈیسی کس یونانی شاعر کی تخلیق ہے؟

(۳) عدد کن فلاسفہ کے نزدیک کائنات کی اصل ہے؟

(۴) "اصولِ وحدتِ ہستی" یہ نظریہ کس فلسفی نے پیش کیا؟

(۵) نوفلاطونیت کے نزدیک خدا اور دنیا کے درمیان واسطہ کیا ہے؟

(۶) پارمینڈیز کی فلسفیانہ نظم کے دو حصوں کے کیا عنوانات ہیں؟

(۷) مسلم فکر میں فلسفہء وحدت الوجود کا بانی کس کو قرار دیا جاتا ہے؟

(۸) منطق کا بانی کس فلسفی کو قرار دیا جاتا ہے؟

(۹) مقاصد الفلاسفہ کے مصنف کا نام لکھیں؟

(۱۰) فلسفہء خودی برصغیر کے کس فلسفی شاعر نے پیش کیا؟

(۱۱) نظریہء تجدد امثال کس مسلمان صوفی و فلسفی نے پیش کیا؟

(۱۲) "وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَاءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ" اس آیت کا ترجمہ لکھیں؟

سوال نمبر ۲۔ سوفسطائیہ کون تھے؟ ان کی فلسفیانہ فکر اور ان کا تصور علم کو بیان کریں؟

سوال نمبر ۳۔ افلاطون کی شخصیت اور اس کے نظریہء ریاست پر تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر ۴۔ ارسطو کی زندگی کے مختلف ادوار پر روشنی ڈالیں اور اس کے نظریہء علل اربعہ کی وضاحت کریں؟

سوال نمبر ۵۔ معتزلہ کون تھے؟ انکے کلامی افکار کو تفصیلاً لکھیں؟

سوال نمبر ۶۔ ابن سینا کے فلسفیانہ افکار پر مبسوط نوٹ تحریر کریں؟

سوال نمبر ۷۔ اسلام کے عقیدہء آخرت کے عقلی دلائل کیا ہیں؟ اس پر فلاسفہ کے اعتراضات کا رد کریں۔

سوال نمبر ۸۔ درج ذیل میں سے کوئی سے دو پر نوٹ لکھیں۔

(الف) تھیلیز کا فلسفہ (ب) انیکسیمنڈر کا نظریہء ارتقاء (ج) وجودِ خدا کے عقلی دلائل

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



**Part-II A/2018**
**Examination:- M.A./M.Sc.**

**Roll No. ....................**

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: V-I-N15 [Islam & Modern Political and Social Thought (New Course)**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

**نوٹ: پانچ سوالوں کے جوابات مطلوب ہیں۔ پہلا سوال لازمی ہے۔ حصہ اوّل اور دوم میں سے دو، دو سوالات منتخب کیجئے۔**

سوال ۱: درج ذیل میں سے دس اجزا کے مختصر جواب تحریر کیجیے۔ 20

i. ہجری تقویم کا اجرا کس خلیفہ راشد نے کیا۔

ii. پاپائیت سے کیا مراد ہے؟

iii. ثقافت کے لغوی معنی واضح کیجیے۔

iv. سیاسیات اور عمرانیات کا باہمی تعلق واضح کیجیے۔

v. ثقیفہ بنی ساعدہ کی وجہ شہرت بیان کیجیے۔

vi. صلہ رحمی کی اہمیت حدیث کی روشنی میں واضح کیجیے۔

vii. معاشرے کے بنیادی ادارے ذکر کیجیے۔

viii. عمرانیات پر ابن خلدون کی کتاب کا نام تحریر کیجیے۔

ix. میگنا کارٹا سے کیا مراد ہے؟

x. سیرت رسول ﷺ سے شوریٰ کی اہمیت پر دلیل دیجیے۔

xi. والدین سے حسن سلوک پر قرآن مجید کی ایک آیت عربی میں تحریر کیجیے۔

xii. 'اسلام کا نظام عفت و عصمت' کے مصنف کا نام تحریر کیجیے۔

## حصہ اوّل

سوال ۲: سیاست کی تعریف کیجیے، اسلام میں سیاست کا مقام اور فضیلت بیان کیجیے۔ 20

سوال ۳: عدل کی اہمیت اور قاضی کے آداب پر مفصل نوٹ تحریر کیجیے۔ 20

سوال ۴: آج عالم اسلام جن مسائل کا شکار ہے ان کی نشاندہی کیجیے اور قرآن و سنّت کی روشنی میں اس کا حل پیش کیجیے۔ 20

سوال ۵: درج ذیل میں سے دو پر جامع نوٹ تحریر کیجیے۔ 10+10

(الف) اقتدار اعلیٰ (ب) اشتراکیت (ج) دور نبوی کی اہم مشاورتیں

## حصہ دوم

سوال ۶: قرآن و سنت سے استدلال کرتے ہوئے اسلامی طرز معاشرت کی امتیازی صفات اجاگر کیجیے۔ 20

سوال ۷: بحیثیتِ سماجی ادارہ خاندان کی اہمیت بیان کیجیے، نیز مغرب میں اس ادارے کے زوال کے اسباب تحریر کیجیے۔ 20

سوال ۸: جدید ذرائع ابلاغ میں تبلیغ کی اہمیت، دائرہ کار اور حکمت پر تفصیلی مضمون تحریر کیجیے۔ 20

سوال ۹: درج ذیل میں سے دو پر نوٹ تحریر کیجیے۔ 10+10

(الف) اولاد کے حقوق (ب) سیکولرازم (ج) مساواتِ مرد و زن

# UNIVERSITY OF THE PUNJAB



Part-II A/2018
Examination:- M.A./M.Sc.

Roll No. ....................

**Subject: Islamic Studies**
**PAPER: V-2-N15 [Islami Akhlaq o Tassawuf (New Course)]**

**TIME ALLOWED: 3 hrs.**
**MAX. MARKS: 100**

---

پہلا سوال لازمی ہے۔ اس کے علاوہ حصہ اول اور حصہ دوم میں سے دو، دو سوالات کے جوابات مطلوب ہیں

سوال نمبر ۱: کوئی سے دس اجزاء کے مختصر جوابات تحریر کریں۔ یہ سوال معروضی ہے۔

(الف) کفار سے جہاد کرتے ہوئے اسلام نے جن اخلاقی اصولوں کو مد نظر رکھنے کا حکم دیا ان میں سے کوئی سے دو لکھیں۔

(ب) روزہ کے کوئی سے دو اخلاقی فائدے تحریر کریں۔

(ج) ایسے اخلاقی عیب کا ذکر کریں جس کے مرتکب کو قرآن میں لعنتی کہا گیا ہے۔

(د) اِنَّمَا بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَکَارِمَ الاَخْلَاق کا ترجمہ تحریر کریں۔

(ھ) "قوت القلوب" اور "عوارف المعارف" کتابوں کے مصنفین کے نام تحریر کریں۔

(و) تزکیہء نفس پر کسی قرآنی آیت کا عربی متن تحریر کریں۔

(ز) تصوف کے سلسلہء خواجگان کا مشہور نام کیا ہے؟

(ح) کس ہندو فلسفی کے ہاں وحدت الوجود کا تصور موجود ہے؟

(ط) سلسلہء چشتیہ کے معروف صوفی حضرت خواجہ فرید الدین کا اصل نام اور لقب کیا ہے؟

(ی) کرامت اور استدراج میں کیا فرق ہے؟

(ک) نظریہء وحدت الشہود کے بانی کون ہیں؟

(ل) تزکیہء نفس پر کسی آیت کا ترجمہ لکھیں؟

## حصہء اول (اخلاق)

سوال نمبر ۲۔ اسلامی عبادات کے انسانی زندگی پر کیا اخلاقی اثرات مرتب ہوتے ہیں؟ تفصیلی بحث کریں۔

سوال نمبر ۳۔ قرآن وحدیث میں رذائل اخلاق کی مذمت کس طرح کی گئی ہے۔ جامع نوٹ تحریر کریں۔

سوال نمبر ۴۔ "نبی ﷺ بحیثیت پیغمبر اخلاق" جامع اور تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر ۵۔ درج ذیل میں سے دو پر نوٹ لکھیں

(الف) لذتیت (ب) نظریئہ فراست (ج) صحابہ کرام میں صبر و رضا

## حصہء دوم (تصوف)

سوال نمبر ۲۔ تصوف کی وجہء تسمیہ اور مختلف تعریفات لکھیں نیز قرآن وحدیث میں تصوف کی بنیادیں کس طرح موجود ہیں دلائل سے ثابت کریں۔

سوال نمبر ۳۔ خانقاہ اور خانقاہی نظام کی تاریخ، مقاصد اور فوائد واعتراضات پر تفصیلی نوٹ لکھیں۔

سوال نمبر ۴۔ میدان تصوف میں حضرت علی ہجویریؒ کی اصلاحی خدمات کیا ہیں۔ تفصیلی مضمون تحریر کریں۔

سوال نمبر ۵۔ صرف دو پر نوٹ لکھیں

(الف) سلسلہء نقشبندیہ (ب) سلسلہء چشتیہ (ج) ولی کا قرآنی تصور